''اتنے ایٹی ٹیوڈ کیوں دکھاتی ہیں؟''اس نے کھینچ کر اسے قریب بٹھالیا۔

''آپ اتنا غصہ کیوں دکھاتے ہو؟ ایک لمحے میں سامنے والے کی عزت دو کوڑی کی کر کے رکھ دیتے ہیں۔''وہ دور ہوتی سنجیدگی سے گویا ہوئی۔ مہ جبین کی محبت نے اسے ایک دم سے بہت معتبر کر دیا تھا اس کا اعتماد لوٹ آیا تھا۔

''غلط بات میں تمہاری بہت عزت کرتا ہوں۔''وہ سادگی سے بولا۔

''میں بھی آپ کی بے حد عزت کرتی ہوں۔''وہ جزبز ہوئی۔

''اور محبت......؟''وہ اس کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں دبا کر آہستگی سے گویا ہوا۔ اس کی گرفت میں عجیب سی حدت تھی اس کی پلکیں رخساروں پر لرزنے لگی تھیں۔

''بتاؤ ناں صرف عزت سے کام نہیں چلے گا، محبت بھی چاہیے۔''

''اب کیا جواب دوں اس بات کا؟''وہ حواس باختہ ہوئی۔

''مجھ سے محبت کرتی ہو یا نہیں یہ بتاؤ؟''وہ بضد ہوا۔

''مجھے نہیں پتا؟''وہ اس کے اصرار پر سراسیمہ تھی، الگ بات تھی کہ دل کے تمام ساز ایک ساتھ بج اٹھے تھے جن کی جھنکار نے دل کی گہرائی میں مسرت و انبساط کی لہریں دوڑا دی تھیں۔ دھڑکنیں کچھ اس طرح بے ترتیب ہوئی تھیں کہ سنبھالے نہیں سنبھل رہی تھیں۔

''تمہیں میں پسند نہیں ہوں، تم مجھ سے محبت نہیں کرتی ہو ٹھیک ہے پھر......''

''آہ......! آپ تو ناراض ہو گئے، میرا یہ مقصد نہیں تھا۔''وہ بے ساختہ بولی۔

''پھر کیا مقصد ہے تمہارا؟ تم جبراً میرے سنگ زندگی گزارو گی؟''وہ خشک و بیگانہ انداز میں کہہ رہا تھا پل پل رویہ بدلنے والا بندہ تھا وہ۔

''میں اس خیال سے گھر سے نکلی تھی کہ آپکا نام مجھ سے چھین نہ لیا جائے۔ میں ساری زندگی آپ کے نام کے ساتھ گزارنے کا ارادہ کر چکی تھی۔''

''پھر کہو ناں......مجھ سے محبت کرتی ہو؟''

''میں یہ کیسے کہہ سکتی ہوں، عورت اقرار محبت کرتی اچھی نہیں لگتی۔''وہ نا چاہتے ہوئے بھی اقرار کر چکی تھی، احد قہقہہ لگا بیٹھا۔

''صاف چھپتے بھی نہیں، سامنے آتے بھی نہیں، واہ کیا اقرار محبت ہے۔''اس کی شرارت پر وہ جھینپ کر مسکرادی، وہ مبہوت سارہ گیا تھا کیسی چاند کی کرنوں جیسی مسکراہٹ تھی روشن و پرکشش۔

''بس......اب کبھی ان پلکوں کو بھیگنے مت دینا، تمہاری مسکراہٹ بے احد اجلی ہے۔ آنسوؤں کے ساگر میں چھپانے کی سعی بالکل بھی نہ کرنا۔''وہ اس کے چہرے کو چھو کر کہہ رہا تھا تبھی مہ جبین چائے لے آئی تھی۔

''بتایا نہیں تم نے سحری میں کیا کھانا پسند کرو گے؟''انہوں نے کپ تھماتے ہوئے کہا۔

''سحری ہم گھر جا کر کریں گے۔ میں رائمہ کو لے کر جا رہا ہوں۔''وہ از حد خوش تھا۔

''ارے اب رائمہ کو بھول جاؤ، رائمہ میرے پاس رہے گی۔ میں شاہ رخ اور رابعہ سے بات کر رہی تھی ابھی رابعہ بہت نرم دل ہے وہ تم سے خفا ہونے کے بجائے خوشی خوشی رائمہ کے لیے رنگ اور کپڑے خرید رہی ہیں۔ مونا کی خوشی کا کوئی ٹھکانہ نہیں ہے، شاپنگ سینٹر سے سب یہیں آ رہے ہیں۔ تم رائمہ کو رنگ پہناؤ گے اور عید کے چوتھے دن وہ تمہاری دلہن بن کر جائے گی۔ رائمہ آج کے بعد تم اس سے نہیں ملو گی۔'' انہوں نے ہنستے ہوئے تفصیل بتائی۔

''یہ فاؤل ہے آنٹی! اس سے محبت نہیں تھی تو یہ میرے ساتھ تھی اب محبت ہو گئی ہے تو ظالم سماج درمیان میں آ رہا ہے۔'' اس نے منہ بنایا۔

''جدائی محبت کو مزید مستحکم کرتی ہے پھر تم تو ایک ساتھ دو عیدیں مناؤ گے۔'' وہ چائے پیتے ہوئے اسے چھیڑ رہی تھیں۔

''اب میری عید میری ان کی دید سے مشروط ہو گئی ہے، ان کی دید کے بغیر عید کہاں عید لگے گی۔'' وہ رائمہ کو محبت بھری نظروں سے دیکھ کر کہہ رہا تھا۔ دو آنسو چپکے سے اس کے آنچل میں جذب ہوئے تھے، آج اس کی ماں کی دعا قبول ہوئی تھی۔ وہ محل جیسے گھر کی ہی نہیں ایک شہزادے کے دل کی رانی بن گئی تھی۔ پہلی بار عید اس کے لیے خوشیاں لے کر آ رہی تھی اور اس کے دل سے صدا اٹھی تھی عید مبارک۔

☆☆☆ختم شد☆☆☆